## کیا کسی دیوبندی کو حق ہے کہ وہ اپنی اہلِ حدیث بیوی کو تبدیلِ عقیدہ پر مجبور کرے؟

سوال[۷۷۲]: اگر کسی اہل حدیث لڑکی کا نکاح کسی حنفی دیوبندی لڑکے سے کردیا جائے تو لڑکی کو اپنے عقیدہ ومذہب پر قائم اور اس کے مطابق عمل کرنے کا حق باقی رہتا ہے کہ نہیں؟

الجواب حامداً ومصلیاً:

۱،۲...... حنفی دیوبندی اور اہل حدیث کے درمیان رفع یدین، آمین بالجہر، تورک، قنوت، تعداد وتر، تعداد تراویح، جمعہ فی القری، قرأۃ خلف الامام وغیرہ فروعی مسائل میں اختلاف ہے۔ دونوں کے پاس دلائل ہیں۔ بحث دلائل کی قوت وضعف میں ہے، ترجیح ونسخ میں ہے۔ ان میں سے بعض میں تو اَولیٰ اور غیر اَولیٰ کا اختلاف ہے، بعض میں واجب وغیر واجب کا اختلاف ہے، بایں ہمہ عقیدہ ایمانیہ جو کہ حدیثِ جبرائیل میں مفصل مذکور ہے اس پر سب ہی متفق ہیں، پھر عقیدہ تبدیل کرنے کا کیا سوال ہے؟ اگر اختلافِ عقیدہ کی کوئی چیز ہے، مثلاً لڑکی کا عقیدہ یہ ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی تقلید شرک ہے اور حنفی دیوبندی مشرک ہیں، تو پہلے اس کی تحقیق کی جائے کہ ایسی اہل حدیث لڑکی کا حنفی دیوبندی سے نکاح بھی صحیح ہوا یا نہیں، تبدیلِ عقیدہ کا سوال بعد کا ہے۔ جیٹھ دیور وغیرہ نامحرم ہیں، ان سے شرعی پردہ لازم ہے(۱)۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

املاہ العبد محمود غفرلہ دارالعلوم دیوبند، ۱۴/ ۷/ ۱۳۹۹ھ۔



(۱) "عن عقبة بن عامر قال: قال رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم: "إياكم والدخول على النساء"، فقال رجل: يا رسول الله! أرأيت الحمو؟ قال: "الحمو الموت". (مشكوة المصابيح، كتاب النكاح، باب النظر الى المخطوبة و بيان العورات الفصل الأول: ۲/۲۶۸، قديمى)

قال الله تعالىٰ: ﴿ولا يبدين زينتهن إلا لبعولتهن أو آبائهن أو آباء بعولتهن ............ أو إخونهن أو بني إخوانهن أو بني إخوانهن أو بني أخواتهن﴾. (النور: ۳۱)